ہائے ہائے ؎ پہلے ہستی کی جستجو ہے ضرور
پھر جو گم ہو تو جستجو نہ کرے

واہ واہ ؎

رند جو ظرف اُٹھالیں وہی ساغر بن جائے
جس جگہ بیٹھ کے پی لیں وہیں میخانہ بنے

مضمون کو زیادہ طول نہیں دینا چاہتا۔ اصحابِ ذوق کی تسکین کے لئے عمر بھر کے لئے سامان کلیات میں موجود ہے۔ کاغذ کی بے حد گرانی ہے۔ اور مضمون طولانی ہو جائے تو کہیں ساجد پر گراں نہ گذرے۔ ایک شعر آخر میں تحریر کر کے اپنی کم مائیگی اور اُردو سے دلبستگی کے باوجود اہلِ زبان نہ ہونے کے اعتراف کے ساتھ اربابِ ذوق اور اہلیان زبان سے معافی چاہتا ہوں اور معذرت خواہ ہوں کہ اتنے بڑے شاعر کے بارہ میں قلم اُٹھانے کی جسارت کی ہے ؎

راز کی جستجو میں مرتا ہوں
اور میں خود ہوں ایک پردۂ راز



پوری فطرت کو ایک شعر میں بند کر دیا ہے ؎

میخانۂ ازل میں جہانِ خراب میں
ٹھہرا گیا نہ ایک جگہ اضطراب میں

مجھ سے زیادہ آگاہ لوگوں کے پاس شائد اس شعر کا جواب ہو لیکن میری کم مائیگی گواہ ہے کہ فارسی، ہندی اور اُردو شعراء میں سے کسی نے ایسا مضمون اس طریقے سے نہیں باندھا۔

پھر آشیانے کا مضمون ملاحظہ فرمائیے ؎

اک ایک تنکے پہ ہے سوختگی طاری
برق بھی لرزتی ہے میرے آشیانے سے

آہا۔ رُخِ جاناں کے بارے میں ملاحظہ فرمائیے ؎

نظر وہ ہے کہ جو کون و مکاں کے پار ہو جائے
مگر جب روئے تاباں پر پڑے بیکار ہو جائے

سحر لائیگی کیا پیغام بیداری شبستاں میں
نقابِ رُخ اُلٹ دو خود سحر بیدار ہو جائے

ناکامیاں، مایوسیاں، محرومیاں اصغرؔ کے ایک دو شعر پڑھ کر معدوم ہو جاتی ہیں ؎

سارا حصول عشق کی ناکامیوں میں ہے
جو عمر رائیگاں ہے وہی رائیگاں نہیں

بتائیے انسان کی اس سے بہتر تفسیر کیا ہوگی ؎

وہ شورشیں نظامِ جہاں جن کے دم سے ہے
جب مختصر کیا اُنھیں انسان بنا دیا